باوجود اس علم کے تو اِن محرمات کا مرتکب ہوتا ہے - لیکن نہ اس وجہ سے کہ تجھ کو اِن امور کے داخل معاصی ہونے کا ایمان نہیں ہے - بلکہ بوجہ شہوت کے جو تجھ پر غالب ہے - پس اُس کی شہوت کا حال بھی تیری شہوت کا سا حال ہے - جس طرح شہوت کا تجھ پر غلبہ ہے اسیطرح اُس پر ہے - پس اُس عالم کا اِن مسائل سے زیادہ جاننا جس کی وجہ سے وہ تجھ سے متمیز ہے اس بات کا موجب نہیں ہوسکتا کہ ایک گناہ خاص سے وہ رُکا رہے - بہت سے اشخاص ایسے ہیں جو علم طب پر یقین رکھتے ہیں لیکن اُن سے بلا کھانے میوہ اور پینے سرد پانی کے صبر نہیں ہوسکتا - گو طبیب نے اِن چیزوں کے استعمال کرنے سے منع کیا ہو - لیکن اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اس بدپرہیزی میں کوئی ضرر نہیں - یا بیقین نسبت طبیب صحیح نہیں ہے - پس لغزش علماء کو اسی طرح پر سمجھنا چاہیئے +

دوئم - عام شخص کو یہ کہو کہ تجھ کو یہ سمجھنا واجب ہے کہ عالم نے اپنا علم یوم آخرت کے لئے بطور ذخیرہ جمع کیا ہوا ہے - اور وہ یہ گمان کرتا ہے - کہ اُس علم سے میری نجات ہوجائیگی - اور وہ علم میری شفاعت کرے گا - پس وہ بوجہ فضیلت علم خود اپنے اعمال میں تساہل کرتا ہے - اگرچہ یہ ممکن ہے کہ علم اُس عالم پر زیادتی حجت کا باعث ہو اور وہ یہ ممکن سمجھتا ہے کہ وہ علم اُس کے لئے زیادتیٔ درجہ کا باعث ہو - اور یہ بھی ممکن ہے - پس اگر عالم نے عمل ترک کیا ہے تو

بوجہ علم کے کیا ہے - لیکن اے جاہل ... تو نے اس کو دیکھکر

عمل ترک کیا ہے - اور تو علم سے بے بہرہ ہے ... اپنی

بداعمالیوں کے ہلاک ہوجائیگا - اور کوئی تیری شفاعت کرنے

ہوگا ٭

سوئم - علاج حقیقی - سالم حقیقی سے کبھی کوئی معصیت بجز اس کے کہ

بطریق لغزش ہو ظاہر نہیں ہوتی - اور نہ وہ کبھی معاصی پر اصرار کرتا ہے

کیونکہ علم حقیقی وہ شے ہے جسے یہ معلوم ہوتا ہے کہ معصیت زہر ہلاک

ہے اور آخرت دنیا سے بہتر ہے اور جس کو یہ معلوم ہوجاتا ہے - تو

وہ اچھی شے کو ادنے شے کے عوض نہیں بیچتا - اگر یہ علم ان اقسام

علوم سے حاصل نہیں ہوتا جس کی تحصیل میں اکثر لوگ مشغول رہتے

ہیں - یہی وجہ ہے کہ اس علم کا نتیجہ بجز اس کے اور کچھ نہیں کہ

ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی معصیت پر زیادہ جرأت ہوجاتی ہے - لیکن

علم حقیقی ایسا علم ہے - کہ اس کے پڑھنے والے میں خشیۃ اللہ و

خوف خدا زیادہ بڑھتا ہے - اور یہ خوف خدا مابین اس عالم اور معاصی

کے بطور پردہ حائل ہوجاتا ہے - بجز اُن صورتہاء لغزش کے جس سے

انسان بمقتضائے بشریت جدا نہیں ہوسکتا - اور یہ امر ضعف ایمان پر

دلالت نہیں کرتا - کیونکہ مومن وہی شخص ہے جس کی آزمائش ہوتی ہے

اور جو توبہ کرنے والا ہے - اور یہ بات گناہ پر اصرار کرنے اور ہمہ تن

گناہ پر گر پڑنے سے بہت بعید ہے ٭

پس یہ وہ امور ہیں جو ہم مذمت فلسفہ و تعلیم اور اُنکی آفات و نیز اُن کے بیڈھنگے انکار کرنے کی آفات کے باب میں بیان کرنا چاہتے تھے - ہم اللہ تعالیٰ سے دُعا کرتے ہیں کہ وہ ہمکو اُن صالحین میں شامل کرے - جن کو اُس نے پسندیدہ و برگزیدہ کیا - اور جن کو راہِ حق دکھایا - اور ہدایت بخشی ہے - اور جن کے دلوں میں ایسا ذکر ڈالا ہے کہ وہ اُس کو کبھی نہیں بھولتے - اور جن کو شرارت نفس سے ایسا محفوظ کیا ہے - کہ اُن کو اُس کی ذات کے سوا کوئی شے نہیں بھاتی - اور اُنھوں نے اپنے نفس کے لئے اُسی کی ذات کو خالصتاً پسند کیا ہے - اور وہ بجز اُس کے اور کسی کو اپنا معبود نہیں سمجھتے + فقط

خاتمہ

# تمت بالخیر

| | | |
|---|---|---|
| د | ط | ب |
| ج | ه | ز |
| ح | ا | و |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |